آیات نمبر 93 تا 102 میں رسول اللہ ﷺ کو عذاب اور شیاطین سے اللہ کی پناہ مانگتے رہنے کی تلقین۔ کفار کو انتباہ کہ بہت جلد وہ وقت آنے والا ہے کہ وہ اپنے کئے پر پچھتائیں گے، اس دن کوئی رشتہ داری کام نہ آئے گی، صرف اعمال ہی کی بنیاد پر فیصلہ ہو گا، جن لوگوں کے نیک اعمال کے پلّے بھاری ہوں گے تو وہی لوگ کامیاب قرار پائیں گے

قُلْ رَّبِّ اِمَّا تُرِيَنِّيْ مَا يُوْعَدُوْنَ ﴿۹۳﴾ رَبِّ فَلَا تَجْعَلْنِيْ فِي الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۹۴﴾ اے پیغمبر (ﷺ)! آپ دعا کیجئے کہ اے میرے رب! جس عذاب کا ان سے وعدہ کیا جارہا ہے اگر وہ میری موجودگی ہی میں آجائے تو اے میرے رب! مجھے اس ظالم ونافرمان قوم کے ساتھ شامل نہ کیجئے وَ اِنَّا عَلٰٓى اَنْ نُّرِيَكَ مَا نَعِدُهُمْ لَقٰدِرُوْنَ ﴿۹۵﴾ بے شک ہم اس بات پر قادر ہیں کہ جس عذاب کا وعدہ ہم ان کافروں سے کر رہے ہیں وہ آپ کی زندگی ہی میں نازل کر کے آپ کو دکھادیں اِدْفَعْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ السَّيِّئَةَ ؕ آپ ان سے درگزر کریں اور ان کی برائی کا ہمیشہ احسن طریقہ سے جواب دیں نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَصِفُوْنَ ﴿۹۶﴾ ہم ان باتوں سے خوب واقف ہیں جو یہ آپ کے متعلق کہتے ہیں وَ قُلْ رَّبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ ﴿۹۷﴾ اور آپ یہ دعا کیجئے کہ اے میرے رب! میں شیاطین کے وسوسوں سے تیری پناہ مانگتا ہوں وَ اَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ ﴿۹۸﴾ اور اے میرے رب! میں تیری پناہ مانگتا ہوں کہ شیاطین میرے پاس آئیں حَتّٰٓى اِذَا جَآءَ اَحَدَهُمُ الْمَوْتُ قَالَ رَبِّ ارْجِعُوْنِ ﴿۹۹﴾ یہاں تک کہ جب ان کافروں میں سے

کسی کی موت آ پہنچتی ہے تو کہتا ہے کہ اے میرے رب! مجھے واپس دنیا میں بھیج دے

لَعَلِّیۡۤ اَعۡمَلُ صَالِحًا فِیۡمَا تَرَکۡتُ کَلَّا ؕ تا کہ وہ دنیا جسے میں چھوڑ آیا ہوں اس

میں نیک اعمال کر لوں ، نہیں ایسا ہر گز نہیں ہو سکتا اِنَّہَا کَلِمَۃٌ ہُوَ قَآئِلُہَا ؕ وَ

مِنۡ وَّرَآئِہِمۡ بَرۡزَخٌ اِلٰی یَوۡمِ یُبۡعَثُوۡنَ ﴿۱۰۰﴾ یہ محض ایک بات ہے جو وہ کہہ رہا

ہے ، اور ان کے آگے ایک پردہ ہے جو اس دن تک قائم رہے گا جس دن لوگوں کو

دوبارہ زندہ کر کے اٹھایا جائے گا فَاِذَا نُفِخَ فِی الصُّوۡرِ فَلَاۤ اَنۡسَابَ بَیۡنَہُمۡ

یَوۡمَئِذٍ وَّلَا یَتَسَآءَلُوۡنَ ﴿۱۰۱﴾ پھر جب صور پھونکا جائے گا تو اس دن نہ تو لوگوں کے

درمیان رشتہ داریاں باقی رہیں گی اور نہ وہ ایک دوسرے کا حال پوچھیں گے فَمَنۡ

ثَقُلَتۡ مَوَازِیۡنُہٗ فَاُولٰٓئِکَ ہُمُ الۡمُفۡلِحُوۡنَ ﴿۱۰۲﴾ پھر جن لوگوں کے نیک اعمال

کے پلّے بھاری ہوں گے تو وہی لوگ کامیاب قرار پائیں گے